# اَلْعَدْلُ

(سرتاپا انصاف)

جو شخص جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات میں روٹی کے ۲۰ ٹکڑوں پر اس اسم کو لکھ کر کھائے گا اللہ تعالیٰ مخلوق کو اس کے لئے مسخر فرما دے گا۔

# اَلْحَکَمُ

(حاکم مطلق)

جو شخص آخرِ شب میں ۹۹ مرتبہ باوضو یہ اسم پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اسکے دل کو انشاءاللہ محل اسرار و انوار بنا دے گا،
اور جو شخص جمعہ کی رات میں یہ اسم اس قدر پڑھے کہ بے حال و بےخود ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اسکے قلب کو انشاءاللہ کشف والہام سے نوازے گا۔

# اَلْخَبِيْرُ

(باخبر اور آگاہ)

جو شخص سات روز تک یہ اسم بکثرت پڑھے گا، انشاءاللہ تعالیٰ اس پر پوشیدہ راز ظاہر ہونے لگیں گے۔ جو شخص خواہشات نفسانی میں گرفتار ہو، وہ بکثرت اس اسم کو ورد کرے، انشاءاللہ تعالیٰ ان سے رہائی نصیب ہوگی۔

# اَللَّطِيْفُ

(بڑا لطف و کرم کرنے والا)

جو شخص ۱۳۳ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا، انشاءاللہ اس کے رزق میں برکت ہوگی اور اس کے سب کام بخوبی پورے ہوں گے۔ جو شخص فقر و فاقہ، دکھ، بیماری، تنہائی و کسمپرسی یا کسی اور مصیبت میں گرفتار ہو، وہ اچھی طرح وضو کر کے دوگانہ نماز پڑھے اور اپنے مقصد و مطلب کو دل میں رکھ کر ۱۰۰ مرتبہ اسم پڑھے۔ انشاءاللہ مقصد پورا ہوگا۔

## الرَّحْمٰنُ

(بے حد رحم کرنے والا)

روزانہ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ اس اسم کو پڑھنے والے کے دل سے ہر قسم کی سختی اور غفلت دور ہو جائے گی۔

## اللّٰہ

(اللہ کا نام)

جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ یا اللہ پڑھے گا انشاءاللہ اس کے دل سے تمام شکوک وشبہات دور ہو جائیں گے اور عزم ویقین نصیب ہوگی۔ جو لاعلاج مریض بکثرت "یا اللہ" کا وِرد رکھے اور اس کے بعد شفاء کی دُعا مانگے اس کو شفائے کامل نصیب ہوگی۔

# اَلْمَلِكُ

(حقیقی بادشاہ)

روزانہ صبح کی نماز کے بعد کثرت سے اس اسم کو پڑھنے والے کو اللہ تعالی غنی فرما دے گا۔

انشاءاللہ

# اَلرَّحِیْمُ

(بڑا مہربان)

جو شخص روزانہ ہر نماز کے بعد سو مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا تمام دنیوی آفتوں سے محفوظ

رہے گا تما مخلوق اُس پر مہربان ہو جائے گی۔ انشاءاللہ

# اَلسَّلَامُ

(بے عیب ذات)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھتا ہے انشاءاللہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا جو شخص ۱۱۵ مرتبہ پڑھ کر بیمار پر دم کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو صحت وشفاء عطا فرمائے گا۔

# اَلْقُدُّوْسُ

(برائیوں سے پاک ذات)

جو شخص روزانہ زوال کے بعد اس اسم کو کثرت سے پڑھے گا انشاءاللہ اس کا دل روحانی امراض سے پاک ہو جائیگا۔

# اَلْمُهَيْمِنُ

(نگہبان)

جو شخص غسل کر کے دو رکعت نماز پڑھے اور صدق دل سے ۱۰۰ مرتبہ یہ اسم پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کو ظاہرہ وباطن پاک فرمادے گا۔ اور جو شخص ۱۱۵ مرتبہ پڑھے گا تو انشاءاللہ وہ پوشیدہ چیزوں پر مطلع ہوگا۔

# اَلْمُؤْمِنُ

(امن وایمان دینے والا)

جو شخص کسی خوف کے وقت اس اسم کو ۶۳۰ مرتبہ پڑھے گا انشاءاللہ ہر طرح کے خوف اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔ جو شخص اس اسم کو پڑھے یا لکھ کر پاس رکھے اس ظاہرہ باطن اللہ تعالیٰ امان میں رہے گا۔

# اَلْجَبَّارُ

## (سب سے زبردست)

جو شخص روزانہ صبح وشام ۲۲۶ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا، انشاءاللہ ظالموں کے ظلم وقہر سے محفوظ رہے گا،
ور جو شخص چاندی کی انگوٹھی پر اسم نقش کرا کے پہنے گا۔ اس کے ہیبت وشوکت لوگوں کے دلوں میں انشاءاللہ
پیدا ہوگی۔

# العزیز

## (سب پر غالب)

جو شخص چالیس دن تک چالیس مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو معزز ور مستغنی بنادے گا، اور
جو شخص نمازِ فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ پڑھتا رہے، وہ انشاءاللہ کسی کا محتاج نہ ہوگا اور ذلت کے بعد
عزت پائے گا

# اَلْخَالِقُ

(پیدا کرنے والا)

جو شخص سات روز متواتر ۱۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا، انشاءاللہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا، جو شخص ہمیشہ اس اسم کو پڑھتا رہے، تو اللہ پاک ایک فرشتہ پیدا کر دیتا ہے جو اسکی طرف سے ہمیشہ عبادت کرتا ہے اور اس سے اس کا چہرہ منور رہتا ہے۔

# اَلْمُتَكَبِّرُ

(بڑائی اور بزرگی والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کا ورد رکھے گا، اللہ تعالی اسے عزت اور بڑائی عطا فرمائے گا، اور اگر ہر کام کی ابتداء میں یہ اسم بکثرت پڑھے تو انشاءاللہ اس میں وہ کامیاب ہوگا۔

# اَلْمُصَوِّرُ

(تصویر بنانے والا)

بے اولاد عورت اس اسم مبارک پر اس طرح عمل کرے کہ سات روزے رکھے اور ہر افطار کے وقت ان تین ناموں کو (یعنی یاخالق، یاباری، یامُصَوِّر) ۲۱ مرتبہ پڑھ کر ایک گلاس پانی دم کرے اور اس پانی سے افطار کرے، تو اسے اولاد حاصل ہوگی۔ انشاءاللہ

# اَلْبَارِئُ

(جان ڈالنے والا)

اگر بانجھ عورت سات روز روزے رکھے اور پانی سے افطار کرنے کے بعد اکیس مرتبہ اَلْبَارِیُ اَلْمُصَوِّرُ پڑھے تو انشاءاللہ اسے اولادِ نرینہ نصیب ہوگی۔

# اَلْقَهَّارُ

(سب کو اپنے قابو میں رکھنے والا)

جو شخص دنیا کی محبت میں گرفتار ہو، وہ کثرت سے اس اسم کو پڑھے، تو دنیا کی محبت اس کے دل سے انشاءاللہ دور ہو جائے گی، اور خدا کی محبت پیدا ہوگی۔

# اَلْغَفَّارُ

(درگزر اور پردہ پوشی کرنے والا)

جو شخص جمعہ کے بعد سو مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا۔ انشاءاللہ اس پر مغفرت کے آثار ظاہر ہونے لگیں گے، اور جو شخص نماز عصر کے بعد روزانہ یا غَفَّارُ اغْفِرْ لِی پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کو انشاءاللہ بخشے ہوئے لوگوں کے زمرہ میں داخل کرے گا۔

# اَلرَّزَّاقُ

(بہت بڑی روزی دینے والا)

جوشخص نمازِ صبح سے پہلے اپنے مکان کے چاروں کونوں میں ۱۰ مرتبہ اسم پڑھ کر دم کرے گا اللہ تعالیٰ اس پر رزق کے دروازے انشاءاللہ کھول دے گا اور بیماری و مفلسی اس کے گھر میں ہرگز نہ آئے گی۔ داہنے کونہ شروع کرے اور منہ قبلے کی طرف رکھے۔

# اَلْوَهَّابُ

(سب کچھ عطا کرنے والا)

جوشخص فقر و فاقہ میں گرفتار ہو، وہ کثرت سے اس اسم کو پڑھا کرے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے یا چاشت کی نماز کے آخری سجدہ میں چالیس مرتبہ یہ اسم پڑھا کرے، تو اللہ تعالیٰ فقر و فاقہ سے انشاءاللہ اسکو حیرت انگیز طریق پر نجات دے گا، اور اگر کوئی خاص حاجت درپیش ہو، تو گھر یا مسجد کے صحن میں تین مرتبہ سجدہ کر کے ہاتھ اُٹھائے اور ۱۰۰ مرتبہ یہ اسم پڑھے انشاءاللہ حاجت پوری ہو جائے گی۔

الْعَلِیْمُ

(بہت وسیع علم والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کا ورد کرے گا اللہ تعالیٰ اس پر انشاء اللہ علم و معرفت کے دروازے کھول دے گا۔

الْفَتَّاحُ

(بہت بڑا مشکل کشا)

جو شخص نماز فجر کے بعد دونوں ہاتھ سینہ پر باندھ کر ۷۰ مرتبہ یہ اسم پڑھا کرے گا، انشاء اللہ اس کا دل نور ایمان سے منور ہو جائے گا۔

# اَلْبَاسِطُ

(روزی کشادہ کرنے والا)

جو شخص نمازِ چاشت کے بعد آسمان کے جانب ہاتھ اُٹھا کر روزانہ ۱۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا اور منہ پر ہاتھ پھیرے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے انشاءاللہ غنی بنادے گا اور وہ کبھی کسی کا محتاج نہ ہوگا۔

# اَلْقَابِضُ

جو شخص روٹی کے چار لقموں پر اس اسم کو لکھ کر چالیس دن تک کھائے گا، بھوک وزخم اور درد وغیرہ کی تکالیف سے انشاءاللہ تعالیٰ محفوظ رہے گا۔

# اَلرَّافِعُ

(بلند کرنے والا)

جو شخص ہر مہینہ کی چودھویں رات کو آدھی رات میں ۱۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے تو اللہ تعالیٰ اسے انشاءاللہ مخلوق سے بے نیاز اور تونگر بنادے گا۔

# اَلْخَافِضُ

(پست کر دینے والا)

جو شخص روزانہ ۵۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا، اللہ تعالیٰ اسکی حاجتیں انشاءاللہ پوری اور مشکلات دور فرمادے گا، جو شخص تین روزے رکھے اور چوتھے روز ایک جگہ بیٹھ کر ستر بار اس اسم کو پڑھے گا انشاءاللہ دشمن پر فتح یاب ہوگا۔

# اَلْمُذِلُّ

(ذِلّت دینے والا)

جو شخص ۷۵ مرتبہ باراس اسم کو پڑھ کر سر بسجود ہو کر دعا کریگا، اللہ تعالیٰ اس کو انشاء اللہ حاسدوں، ظالموں اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رکھے گا، اگر کوئی خاص دشمن ہو تو سجدہ میں اس کا نام لے کر کہے: "اے اللہ! فلاں ظالم یا دشمن کے شر سے محفوظ رکھ۔" اور دعا کرے، انشاء اللہ قبول ہوگی۔

# اَلْمُعِزُّ

(عِزّت دینے والا)

جو شخص پیر یا جمعہ کے دن بعد نماز مغرب ۴۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کو لوگوں میں انشاء اللہ باعزّت اور باوقار بنا دے گا۔

# اَلْبَصِیْرُ

(سب کچھ دیکھنے والا)

جو شخص نماز جمعہ کے بعد ۱۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کی نگاہ میں انشاءاللہ روشنی اور دل میں نور پیدا فرمادے گا۔

# اَلسَّمِیْعُ

(سب کچھ سُننے والا)

جو شخص جمعرات کے دن چاشت کی نماز کے بعد ۵۰۰ یا ۱۰۰ یا ۵۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا، انشاءاللہ اس کی دعائیں قبول ہوں گی، لیکن دوران عمل (دومیان میں) کسی سے بات ہرگز نہ کرے اور جو شخص جمعرات کے دن فجر کی سنتوں اور فرضوں کے دومیان ۱۰۰ مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کو نظر خاص سے انشاءاللہ نوازے گا۔

# اَلْعَظِيْمُ

(بڑا بزرگ)

جو شخص اس اسم کو بکثرت وِرد رکھے گا، انشاءاللہ اسے عزت و عظمت نصیب ہوگی۔

# اَلْحَلِيْمُ

(بڑا بُردبار)

جو شخص اس اسم کو کاغذ پر لکھ کر پانی سے دھو کر جس چیز پر اس پانی کو چھڑکے یا ملے گا انشاءاللہ اس میں
خیر و برکت ہوگی اور آفتوں سے وہ چیز محفوظ رہے گی۔

# اَلشَّكُورُ

(قدردان)

جو شخص معاشی تنگی یا کسی اور دُکھ درد، رنج و غم میں مبتلا ہو، وہ اس اسم کو ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھے، انشاءاللہ اس سے رہائی نصیب ہوگی۔

# اَلْغَفُورُ

(بہت بخشنے والا)

جو شخص اس اسم کا بکثرت وِرد رکھے گا، انشاءاللہ اس کی تمام تکالیف اور رنج و غم دور ہو جائیں گے اور مال و اولاد میں برکت ہوگی۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو شخص سجدہ میں یا ربِّ اغفر لی مرتبہ کہے گا، اللہ تعالیٰ اس کے اگلے پچھلے گناہ معاف فرما دے گا۔

# اَلْعَدْلُ

(سرتاپا انصاف)

جو شخص جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات میں روٹی کے ۲۰ ٹکڑوں پر اس اسم کو لکھ کر کھائے گا اللہ تعالیٰ مخلوق کو اس کے لئے مسخر فرمادے گا۔

# اَلْحَكَمُ

(حاکم مطلق)

جو شخص آخرِ شب میں ۹۹ مرتبہ باوضو یہ اسم پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اسکے دل کو انشاء اللہ محل اسرار وانوار بنادے گا، اور جو شخص جمعہ کی رات میں یہ اسم اس قدر پڑھے کہ بے حال و بیخود ہوجائے تو اللہ تعالیٰ اسکے قلب کو انشاء اللہ کشف والہام سے نوازے گا۔

# اَلْخَبِیْرُ

(باخبر اور آگاہ)

جو شخص سات روز تک یہ اسم بکثرت پڑھے گا، انشاءاللہ تعالیٰ اس پر پوشیدہ راز ظاہر ہونے لگیں گے۔ جو شخص خواہشات نفسانی میں گرفتار ہو، وہ بکثرت اس اسم کو ورد کرے، انشاءاللہ تعالیٰ ان سے رہائی نصیب ہوگی۔

# اَللَّطِیْفُ

(بڑا لطف و کرم کرنے والا)

جو شخص ۱۳۳ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا، انشاءاللہ اس کے رزق میں برکت ہوگی اور اس کے سب کام بخوبی پورے ہوں گے۔ جو شخص فقرہ فاقہ، دُکھ، بیماری، تنہائی و کسمپرسی یا کسی اور مصیبت میں گرفتار ہو، وہ اچھی طرح وضو کر کے دوگانہ نماز پڑھے اور اپنے مقصد و مطلب کو دل میں رکھ کر ۱۰۰ مرتبہ اسم پڑھے۔ انشاءاللہ مقصد پورا ہوگا۔

# اَلْکَبِیْرُ

(بہت بڑا)

جو شخص اپنے عہدہ سے معزول ہوگیا ہو، وہ سات روزے رکھے اور روزانہ ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھے وہ انشاءاللہ اپنے عہدہ پر بحال ہوجائے گا اور اس کو بزرگی و برتری نصیب ہوگی۔

# اَلْعَلِیُّ

(بہت بلند و بالا)

جو شخص اس اسم کو ہمیشہ پڑھتا رہے اور لکھ کر اپنے پاس رکھے اسے رتبہ کی بلندی اور خوشحالی اور مقصد میں کامرانی نصیب ہوگی۔

# اَلْمُقِيْتُ

(سب کو روزی اور توانائی دینے والا)

جو شخص خالی آبخورے میں سات مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کرے، اور اس میں خود پانی پیئے یا کسی دوسرے کو پلائے یا سونگھے تو انشاء اللہ اس سے اس کا مقصد پورا ہوگا۔

# اَلْحَفِيْظُ

(سب کا حافظ)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو ورد رکھے گا اور لکھ کر اپنے پاس رکھے گا، وہ انشاء اللہ ہر طرح کے خوف وخطر اور نقصان وضرر سے محفوظ رہے گا۔

# الجليل

## (بڑے اور بلند مرتبہ والا)

جو شخص مشک و زعفران سے اس اسم کو اپنے پاس رکھے گا اور بکثرت اس اسم کا ورد رکھے گا، اللہ تعالیٰ اس کو انشاءاللہ عزت و عظمت اور قدر و منزلت عطا فرمائے گا۔

# الحسیب

## (سب کے لئے کفایت کرنے والا)

جس شخص کو کسی بھی شخص یا چیز کا ڈر ہو، وہ جمعرات سے شروع کر کے آٹھ روز تک صبح و شام ۷۰ مرتبہ حسبی اللہ الحسیب پڑھے، وہ انشاءاللہ ہر چیز کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## اَلرَّقِیْبُ

(بڑا نگہبان)

جو شخص اپنے اہل وعیال ومنال پر ۷ مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر روزانہ دم کیا کرے اور اس اسم کا ورد رکھے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ وہ سب آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

## اَلْکَرِیْمُ

(بہت کرم کرنے والا)

جو شخص روزانہ سوتے وقت اس اسم کو پڑھتے پڑھتے سو جایا کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کو علماء وصلحاء میں عزت نصیب فرمائے گا۔

# الوَاسِعُ

(وُسعت والا)

جو شخص بکثرت اس اسم کا ورد رکھے گا انشاءاللہ تعالیٰ اس کو ظاہری اور باطنی غنا اللہ تعالیٰ عطا فرمائے گا۔

# المُجِیبُ

(دعائیں سننے اور قبول کرنے والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھا کرے گا انشاءاللہ اس کی دعائیں بارگاہ خداوندی میں قبول ہونے لگیں گی۔

# الوَدُودُ

(بڑا محبت کرنے والا)

جو شخص ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر کھانے پر دم کرے گا اور بیوی کے ساتھ بیٹھ کر وہ کھانا کھائے گا، تو انشاء اللہ میاں بیوی کا جھگڑا ختم ہو جائے گا، اور باہمی محبت پیدا ہو جائے گی۔

# الحَکِیمُ

(بڑی حکمتوں والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھا کرے گا، اللہ تعالیٰ اس پر انشاء اللہ علم و حکمت کے دروازے کھول دے گا، جس شخص کا کوئی کام پورا نہ ہوتا ہو، تو وہ پابندی سے اس اسم کو پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ کام پورا ہو جائے گا۔

# اَلْبَاعِثُ

(مردوں کو زندہ کرنے والا)

جو شخص روزانہ سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر ۱۰۱ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے، انشاءاللہ اس کا دل علم و حکمت سے زندہ ہو جائے گا۔

# اَلْمَجِيْدُ

(بڑی بزرگی والا)

جو شخص کسی موذی مرض آتشک، جذام وغیرہ میں گرفتار ہو، وہ ۱۴،۱۳ اور ۱۵ تاریخ کے روزے رکھے اور افطار کے بعد بکثرت اس اسم کو پڑھا کرے اور پانی پر دم کر کے پیئے، انشاءاللہ وہ مرض دور ہو جائے گا۔

# اَلْحَقُّ

(برحق و برقرار رہنے والا)

جو شخص چوکور کاغذ کے چاروں کونوں پر الحق لکھ کر سحر کے وقت کاغذ کو ہتھیلی پر رکھ کر آسمان کی طرف بلند کر کے دعا کرے، انشاء اللہ گمشدہ یا سامان مل جائے گا، اور نقصان سے محفوظ رہے گا۔

# اَلشَّهِيدُ

(ہر جگہ حاضر و ناظر)

جس شخص کی بیوی ہو اولاد نافرمان ہو، وہ صبح کے وقت اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر ۲۱ مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کرے، انشاء اللہ فرمانبردار ہو جائے گا۔

# اَلْقَوِیُّ

(بڑی طاقت وقوت والا)

جوشخص واقعی مظلوم اور کمزور ومظلوب ہو، وہ اس ظالم اور طاقت ور دشمن کو دفع کرنے کی نیت سے بکثرت اس اسم کو پڑھے، انشاءاللہ اس سے محفوظ رہے گا۔ (بے محل اور ناحق یہ عمل ہرگز نہ کرے)

# اَلْوَکِیْلُ

(بڑا کارساز)

جوشخص کسی بھی آسمانی آفت کے خوف کے وقت بکثرت اس اسم کا ورد کرے گا اور اس اسم کو اپنا وکیل بنائے گا، وہ انشاءاللہ ہو آفت سے محفوظ رہے گا۔

# اَلْوَلِیُّ

(بڑا مددگار اور حمایتی)

جو شخص اپنی بیوی کی عادتوں خصلتوں سے خوش نہ ہو، وہ جب اس کے سامنے جائے، اس اسم کو پڑھا کرے، انشاء اللہ تعالیٰ وہ نیک خصلت ہو جائے گی۔

# اَلْمُحْصِیُّ

(اپنے علم اور شمار میں سب کچھ رکھنے والا)

جو شخص روٹی کے ۲۰ ٹکڑوں پر روزانہ ۲۰ مرتبہ یہ اسم پڑھ کر دم کر کے کھائے، انشاء اللہ مخلوق اس کے لئے مسخر ہو جائے گی۔

# اَلْمَتِیْنُ

(شدید قوت والا)

جس عورت کے دودھ نہ ہو اس کو یہ اسم کاغذ پر لکھ کر دھو کو پلائیں، انشاءاللہ خوب دودھ ہوگا۔

# اَلْحَمِیْدُ

(تعریف کے لائق)

جو شخص ۴۵ دن تک متواتر ۹۳ مرتبہ تنہائی میں اس اسم کو پڑھا کرے گا، اس کی تمام بُری خصلتیں اور عادتیں انشاءاللہ تعالیٰ دور ہو جائیں گی۔

المُعِيدُ

(دوبارہ پیدا کرنے والا)

گم شدہ شخص کو واپس بلانے کے لئے یہ عمل بڑا اکثیر ہے۔ جب گھر کے تمام افراد سو جائیں، تو گھر چاروں کونوں میں ستر، ستر مرتبہ اس اسم کو پڑھے، انشاء اللہ سات روز میں یا وہ واپس آ جائے گا یا اس کا کوئی پتہ چل جائے گا۔

المُبدِئُ

(پہلی بار پیدا کرنے والا)

جو شخص سحر کے وقت حاملہ عورت کے پیٹ پر ہاتھ رکھ کر ۹۹ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا انشاء اللہ اس کو حمل نہ گرے گا، اور نہ وقت سے پہلے اس کا بچہ پیدا ہوگا۔

# الْمُمِيتُ

(موت دینے والا)

جس شخص کا نفس اس کے قابو میں نہ ہو، وہ سوتے وقت سینہ پر ہاتھ رکھ کر اس اسم کو پڑھتے پڑھتے سے جائے، تو انشاء اللہ اس کا نفس مطیع ہو جائے گا۔

# الْمُحْيِي

(زندگی دینے والا)

جو شخص بیمار ہو وہ بکثرت اس اسم کا ورد رکھے یا کسی دوسرے بیمار پر دم کرے، تو انشاء اللہ صحت یاب ہو جائے۔ جو شخص ۸۹ مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے، وہ طرح کی قید و بند سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔

# القیوم

(سب کو قائم رکھنے والا اور سنبھالنے والا)

جو شخص بکثرت اس اسم کا ورد رکھے انشاءاللہ لوگوں میں اس کی عزت اور ساکھ زیادہ ہو اور تنہائی میں بیٹھ کر ورد کرے تو انشاءاللہ خوش حال ہو جائے۔ جو شخص صبح کی نماز کے بعد سے سورج نکلنے تک یا حی یا قیوم کا ورد کرے، انشاءاللہ اسکی سستی دکاہلی دور ہو جائے گی۔

# الحی

(ہمیشہ ہمیشہ زندہ رہنے والا)

جو شخص روزانہ ۳ ہزار مرتبہ اس اسم کو ورد رکھے گا، وہ انشاءاللہ کبھی بیمار نہ ہوگا۔ جو شخص اس اسم کو چینی کے برتن پر مشک اور گلاب سے لکھ کر شیریں پانی سے دھو کر پیئے یا کسی دوسرے بیمار کو پلائے انشاءاللہ شفائے کامل نصیب ہوگی۔

# الماجد

(بزرگی اور بڑائی والا)

جو شخص تنہائی میں یہ اسم اس قدر پڑھے کہ بے خود ہو جائے تو انشاءاللہ اس کے قلب پر انوار الٰہیہ ظاہر ہونے لگیں گے۔

# الواجد

(ہر چیز کو پانے والا)

جو شخص کھانا کھاتے وقت اس اسم کو ورد رکھے گا، تو اس کے کھانے کی جو غذا ہے اس کے قلب کے لئے انشاءاللہ تعالیٰ طاقت وقوت اور نورانیت کا باعث بنے گی۔

# اَلْاَحَدُ

(اکیلا)

جوشخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ الواحد الاحد پڑھا کرے، اس کے دل سے انشاء اللہ مخلوق کی محبت ہو، وہ اس اسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے، انشاء اللہ اس کو صالح اولاد نصیب ہوگی۔

# اَلْوَاحِدُ

(اکیلا، تن، تنہا)

جوشخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ الواحد الاحد پڑھا کرے، اس کے دل سے انشاء اللہ مخلوق کی محبت اور خوف جاتا رہے گا۔ جس شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو۔ وہ اس اسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھے، انشاء اللہ اس کو صالح اولاد نصیب ہوگی۔

# اَلْقَادِرُ

(قدرت والا)

جو شخص دو رکعت نماز پڑھ کر ۱۰۰ مرتبہ یہ اسم پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے دشمنوں کو ذلیل و رسوا فرما دے گا (اگر وہ حق پر ہوگا)۔ اگر کسی شخص کو کسی کام میں دشواری پیش آ جائے تو اکتالیس بار اس اسم کو پڑھے، انشاءاللہ وہ دشواری اس سے دور ہو جائے گی۔

# اَلصَّمَدُ

(بے نیاز)

جو شخص سحر کے وقت سجدہ میں سر رکھ کر ۱۱۵ یا ۱۲۵ مرتبہ اس اسم کو پڑھے۔ اس کو انشاءاللہ ظاہری و باطنی سچائی نصیب ہوگی اور جو شخص باوضو اس اسم کو ورد جاری رکھے، وہ انشاءاللہ مخلوق سے بے نیاز ہو جائے گا۔

# اَلْمُقَدِّمُ

(پہلے اور آگے کرنے والا)

جو شخص جنگ کے وقت یہ اسم کثرت سے پڑھتا رہے گا، اللہ تعالیٰ اسے (پیش قدمی کی) قوت انشاءاللہ عطا فرمادے گا، اور دشمنوں سے محفوظ رکھے گا اور جو شخص ہر وقت اس اسم کا ورد رکھے گا وہ انشاءاللہ، اللہ تعالیٰ کا مطیع و فرمانبردار بن جائے گا۔

# اَلْمُقْتَدِرُ

(پوری قدرت والا)

جو شخص سو کر اُٹھنے کے بعد بکثرت اس اسم کو ورد کیا کرے یا کم از کم ۲۰ مرتبہ پڑھا کرے، انشاءاللہ اس کے تمام کام آسان اور درست ہو جائیں گے۔

# اَلاَوَّلُ

(سب سے پہلے)

جس شخص کے لڑکا نہ ہوتا ہو، وہ ۴۰ دن تک ۴۰ مرتبہ روز اس اسم کو پڑھا کرے۔ انشاءاللہ اس کی مراد پوری ہوگی۔

جو شخص مسافر ہو وہ جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھے۔ انشاءاللہ جلد بخیرت وطن واپس پہنچے گا۔

# اَلْمُؤَخِّرُ

(پیچھے اور بعد میں رکھنے والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو ورد رکھے گا اُسے انشاءاللہ سچی توبہ نصیب ہوگی اور جو شخص روزانہ ۱۰۰ مرتبہ اس اسم کو پابندی سے پڑھا کرے اسکو انشاءاللہ حق تعالیٰ کا قرب نصیب ہوگا کہ اس کے بغیر چین نہ آئے گا۔

# اَلظَّاهِرُ

(ظاہر و آشکارہ)

جو شخص اشراق کے بعد ۵۰۰ مرتبہ اس اسم کا ورد کیا کرے اللہ تعالیٰ اسکی آنکھوں میں انشاء اللہ روشنی اور
دل میں نور عطا فرمائے گا۔

# اَلاٰخِرُ

(سب سے بعد)

جو شخص روزانہ ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے اسکے دل سے غیر اللہ کی محبت دور ہو جائے گی
اور انشاء اللہ ساری عمر کوتاہیوں کا کفارہ ہو جائے گا اور خاتمہ بالخیر ہوگا۔

# الوَالِیُ

(متولّی اور متصّرف)

جو شخص کثرت سے اس اسم کا ورد رکھے گا، وہ ناگہانی آفتوں سے انشاءاللہ محفوظ رہے گا۔
کورے آبخورے میں یہ اسم لکھ کر اس میں پانی بھر کر مکان میں چھڑکے گا تو وہ مکان بھی انشاءاللہ تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا، اگر کسی کو مسخر کرنا چاہے تو گیارہ مرتبہ یہ اسم پڑھے، انشاءاللہ وہ فرمانبردار ہو جائے گا۔

# البَاطِنُ

جو شخص روزانہ ۳۳ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے انشاءاللہ اس پر اسرار باطنی ظاہر ہونے لگیں گے اور اسکے قلب میں اُنس و محبت الٰہی پیدا ہوگی۔ جو شخص دو رکعت نماز ادا کر کے ھوالاول والاخر والظاہر والباطن وھو علی شیءٍ قدیر پڑھا کرے انشاءاللہ اسکی تمام حاجتیں پوری ہوگی۔

# البَرُّ

(بڑا اچھا سلوک کرنے والا)

جو شخص شراب نوشی، زنا کاری وغیرہ بدکاریوں میں گرفتار ہو، روزانہ سات مرتبہ یہ اسم پڑھے، انشاءاللہ ان گناہوں کی رغبت جاتی رہے گی۔ جو شخص حُبِّ دنیا میں مبتلا ہو، اس اسم کو بکثرت پڑھے، انشاءاللہ حُبِّ دنیا اس کے دل سے جاتی رہے گی، جو شخص اپنا بچہ پیدا ہونے کے بعد ہی سات مرتبہ اس اسم کو پڑھ کر دم کردے اور اللہ کے سپرد کردے وہ بلوغ تک تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔

# المُتَعَالِ

(سب سے بلند و برتر)

جو شخص کثرت سے اس اسم کا ورد رکھے گا انشاءاللہ اسکی تمام مشکلات رفع ہوں گی اور جو عورت حالتِ حیض میں کثرت سے اس اسم کا ورد رکھے۔ انشاءاللہ اسکی تکلیف رفع ہو جائے گی۔

# اَلْمُنْتَقِمُ

(بدلہ لینے والا)

جو شخص حق پر ہو اور اس سے بدلہ لینے کی اس میں قدرت نہ ہو، وہ تین جمعہ تک بکثرت اس اسم کو پڑھے۔ انشاءاللہ، اللہ تعالیٰ خود اس سے انتقام لے گا۔

# اَلتَّوَّابُ

(بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا)

جو شخص چاشت کے بعد ۳۶۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا انشاءاللہ اسے سچی توبہ نصیب ہوگی اور جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھا کرے گا، انشاءاللہ اسکے تمام کام آسان ہوں گے۔ اگر کسی ظالم پر دس مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے تو انشاءاللہ اس سے خلاصی نصیب ہوگی۔

# اُلرَّؤُفُ

(بہت بڑا مُشلق)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو ورد رکھے، انشاءاللہ مخلوق اس پر اور وہ مخلوق پر مہربان ہوگا۔ جو شخص ۱۰ مرتبہ درود شریف اور ۱۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے، تو انشاءاللہ اس کا غصہ رفع ہو جائیگا، اور اگر دوسرے غضبناک شخص پر دم کرے تو اسکا غصہ بھی رفع ہو جائے گا۔

# اُلعَفُوُّ

(بہت زیادہ معاف کرنے والا)

جو شخص کثرت سے اس اسم کو پڑھا کرے اللہ تعالیٰ اسکے گناہوں کو معاف انشاءاللہ معاف فرمادے گا۔

ذُوالجَلَالِ وَالاِکْرَام

(عظمت وجلال اور انعام واکرام والا)

جوشخص کثرت سے یاذوالجلال واکرام پڑھے گا۔اللہ تعالیٰ اس کوعزت وعظمت اور مخلوق سے استغنار عطافرمائے گا۔

مَالِکُ المُلک

(مُلکوں کا مالک)

جوشخص یامالک الملک ہمیشہ پڑھتا رہے گا۔اللہ تعالیٰ اس کوانشاءاللہ غنی اور لوگوں سے بے نیاز فرمادے گا۔اور وہ کسی کا محتاج بھی نہ رہے گا۔

# اَلْجَامِعُ

(سب کو جمع کرنے والا)

جس شخص کے اعزا یا احباب منتشر ہو گئے ہوں، وہ چاشت کے وقت غسل کر کے آسمان کی طرف منہ کر کے ۱۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے اور ایک انگلی بند کر لے، اور ہر دس مرتبہ پر ایک انگلی بند کرتا جائے، آخر میں دونوں ہاتھ منہ پر پھیرے انشاء اللہ جلد جمع ہو جائیں گے۔ اور اگر کوئی چیز گم ہو جائے تو اللھم یا جامع الناس الیوم لا ریب فیہ اجمع ضالتی پڑھا کرے، وہ چیز انشاء اللہ مل جائے گی۔ جائز محبت کے لئے بھی یہ دعا نے مثال ہے۔

# اَلْمُقْسِطُ

(عدل و انصاف قائم کرنے والا)

جو شخص روزانہ اس اسم کو پڑھا کرے وہ انشاء اللہ شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہے گا، اور اگر کسی خاص و جائز مقصد کے لئے ۷۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا، انشاء اللہ وہ مقصد اس سے حاصل ہوگا۔

## اَلْمُغْنِیْ

(بے نیاز و غنی بنا دینے والا)

جو شخص اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر گیارہ سو مرتبہ (۱۱۱۱) وظیفہ کی طرح یہ اسم پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کو ظاہری و باطنی غنا عطا فرمائے گا، صبح کی نماز کے بعد پڑھے، یا عشاء کی نماز کے بعد اس کے ساتھ سورۃ مزمل بھی تلاوت کرے۔

## اَلْغَنِیُّ

(بڑا بے نیاز و بے پروا)

جو شخص روزانہ ۷۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کے مال میں انشاء اللہ برکت عطا فرمائے گا اور وہ کسی کا محتاج نہ رہے گا، جو شخص کسی ظاہری یا باطنی مرض یا بلا میں گرفتار ہو وہ، اپنے تمام اعضاء اور جسم پر اس اسم کو پڑھ کر دم کیا کرے انشاء اللہ نجات پائے گا۔

# اَلضَّآرُّ

(ضرر پہنچانے والا)

جو شخص شب جمعہ میں ۱۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھا کریگا، وہ انشاءاللہ تمام ظاہری اور باطنی آفتوں سے محفوظ رہے گا اور قُربِ خداوندی اُسے حاصل ہوگا۔

# اَلْمَانِعُ

(روک دینے والا)

اگر بیوی سے جھگڑا یا ناچاقی ہو تو بستر پر لیٹتے وقت ۲۰ مرتبہ یہ اسم پڑھا کرے۔ انشاءاللہ جھگڑا اور ناچاقی دور ہو جائے گی۔ اور باہمی انس و محبت پیدا ہو جائے گی۔ جو شخص بکثرت اس اسم کا ورد رکھے گا، انشاءاللہ وہ ہر شر سے محفوظ رہے گا اور اگر کسی خاص و جائز مقصد کے لئے پڑھے، تو انشاءاللہ وہ حاصل ہو جائے گا۔

# اَلنُّوْرُ

(سرتاپانُور اور نُور بخشنے والا)

جوشخص شب جمعہ میں سات مرتبہ سورۃ نور اور ایک ہزار ایک مرتبہ (۱۰۰۱) اس اسم کو پڑھا کرے تو انشاءاللہ اس کا دل انوار الٰہی سے منور ہو جائے گا۔

# اَلنَّافِعُ

(نفع پہنچانے والا)

جوشخص کشتی سواری میں سوار ہونے کے بعد اس اسم کو کثرت سے پڑھتا رہے، انشاءاللہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا، جوشخص کسی بھی کام کے شروع کرتے وقت اکتالیس مرتبہ اس اسم کو پڑھ لیا کرے، انشاءاللہ کام حسب منشاء ہوگا، جوشخص بیوی سے جماع کے وقت پڑھ لیا کرے، اُسے انشاءاللہ اولادِ صالح نصیب ہوگی۔

# اَلبَدِیعُ

(بے مثال چیزوں کو ایجاد کرنے والا)

جس شخص کو کوئی غم یا مصیبت یا کوئی مشکل پیش آئے وہ ایک ہزار مرتبہ یابدیع السموت والارض پڑھے، انشاءاللہ کشائش نصیب ہوگی۔ جو شخص اس اسم کو باوضو پڑھتے ہوئے سو جائے، تو جس کام کا ارادہ ہو، انشاءاللہ خواب میں نظر آجائے گا۔ جو شخص نماز عشاء کے بعد یابدیع العجاب بالخیر یابدیع بارہ سو مرتبہ، گیارہ دن پڑھے گا تو جس کام یا مقصد کے لئے پڑھے گا، انشاءاللہ وہ پورا عمل ختم ہونے سے پہلے حاصل ہو جائے گا، آزمودہ ہے۔

# اَلهَادِیْ

(سیدھا راستہ دکھانے اور اس پر چلانے والا)

جو شخص ہاتھ اُٹھا کر آسمان کی طرف منہ کر کے بکثرت اس اسم کو پڑھے اور آخر میں چہرہ پر ہاتھ پھیر لے۔ اس کو انشاءاللہ کامل ہدایت نصیب ہوگی۔ اور اہل معرفت میں شامل ہو جائے گا۔

# اَلْوَارِثُ

(سب کے بعد موجود رہنے والا)

جو شخص طلوع آفتاب کے وقت ۱۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے گا۔ انشاء اللہ ہر رنج وغم اور سختی ومصیبت سے محفوظ رہے گا اور خاتمہ بالخیر ہوگا۔ اور جو شخص مغرب وعشاء کے درمیان ایک ہزار مرتبہ پڑھے، ہر طرح کی حیرانی اور پریشانی سے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔

# اَلْبَاقِیُ

(ہمیشہ رہنے والا)

جو شخص اس اسم کو ایک ہزار مرتبہ جمعہ کی رات پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کو ہر طرح کے ضرر ونقصان سے محفوظ رکھے گا اور انشاء اللہ اس کے تمام نیک اعمال مقبول ہوں گے۔

## الصَّبُورُ

(بڑے صبر و تحمل والا)

جو شخص طلوع آفتاب سے پہلے ۱۰۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے، وہ انشاء اللہ اس دن ہر مصیبت سے محفوظ رہے گا اور دشمنوں، حاسدوں کی زبانیں بند رہیں بند رہیں گی، جو شخص کسی بھی طرح کی مصیبت میں گرفتار ہو۔ وہ ایک ہزار بیس مرتبہ اس اسم کو پڑھے، انشاء اللہ اس سے نجات پائے گا اور اطمینان قلب نصیب ہو گا۔

## الرَّشِیدُ

(رُشد ہدایت)

جس شخص کو اپنے کسی کام یا مقصد کی تدبیر نہ سمجھ میں آتی ہو، وہ مغرب و عشاء کے درمیان ایک ہزار مرتبہ اس اسم کو پڑھے، تو انشاء اللہ یا تو خواب میں تدابیر اس کی میں نظر میں آجائے گی یا دل میں اس کا القاء ہو جائے گا۔ اگر روزانہ اس اسم کا ورد رکھے تو تمام مشکلات انشاء اللہ دور ہو جائیں گی، اور کاروبار میں خوب ترقی ہوگی۔

ان اللہ جمیل یحب الجمال

(بیشک اللہ تعالیٰ خوبصورت ہے (اور) وہ خوبصورتی کو پسند کرتا ہے)